لیکن یہ اور اس سے بھی کئی گناہ بڑھ کر جہالت ان لوگوں کے نزدیک کم ہے۔ جنھوں نے اللہ کے رسول کی تکذیب کی ہے، اس سے اور اس کے رسل و ملائکہ اور نیک بندوں سے دشمنی کا اعلان کیا ہے۔

لہٰذا جس شخص نے خدا اور رسول کو نہیں پہچانا اس کی رضا و قربت کے راستے کو نہیں جانا اس کی رضا کے مطابق عمل نہیں کیا اور اپنے انجام ہی سے بے خبر رہا، اس کو کون سا علم و عمل حاصل ہوا۔

## آپ کی نبوت سے زمین کا منور ہو جانا اور ظلمت و تاریکی کا کافور ہو جانا آپ کی نبوت پر اعتراض کرنے والا تاریکی میں ہے اور مومن روشنی میں ہے

تمام دنیا والے سوائے مومنوں کے جہالت و گمراہی کی تاریکی میں ہیں، جیسے کہ مسند وغیرہ میں حضرت عبداللہ بن عمر سے رسول ﷺ کی یہ مرفوع حدیث ہے، آپ نے فرمایا کہ "اللہ نے اپنی مخلوق کو تاریکی میں پیدا کیا اور ان کے اوپر نور ڈال دیا تو جس کو وہ نور مل گیا وہ ہدایت پا گیا اور جس کو نہیں پہنچا وہ گمراہ ہو گیا، اسی لئے میں کہتا ہوں کہ اللہ کے علم پر قلم خشک ہو چکا ہے۔"

اسی بناء پر اللہ نے اپنے رسولوں کو بھیجا، تا کہ وہ لوگوں کو تاریکی سے روشنی کی طرف نکال لیں۔ لہٰذا جس نے ان کی دعوت قبول کی، وہ نور کی طرف نکل گیا، اور جس نے نافرمانی کی۔ وہ اسی تنگی و تاریکی میں پڑا رہ گیا۔ جس کے اندر پیدا ہوا تھا اور یہ تاریکی طبیعت و خواہشات کی تاریکی ہے، جہالت و خود فراموشی کی تاریکی ہے اور اسی تاریکی سے لوگوں کو نکال کر علم و معرفت ایمان و ہدایت اور حقیقی کامیابی کی طرف لے جانے کیلئے اللہ رب العالمین نے اپنے انبیاء و رسل بھیجے۔



لہٰذا جو شخص اس نور سے محروم رہا وہ حقیقی کامیابی سے دور رہا اور تہ بہ تہ تاریکیوں میں بھٹکتا رہا، اس کا مدخل و مخرج ظلمت ہے، اس کا قول و عمل ظلمت ہے، اس کا قصد و ارادہ ظلمت ہے، اس کا دل ظلمت کدہ ہے، اس کا چہرہ ظلمت کدہ ہے اور اپنی خواہشات کی تاریکی میں وہ بالکل پڑا ہوا ہے۔ کیونکہ حقیقی ظلمت یہی ہے، لہٰذا جو بھی قول وہ کہتا ہے، جو بھی عمل وہ کرتا ہے، جو بھی ارادہ وہ رکھتا ہے، جو بھی عقیدہ وہ مانتا ہے، سب ظلمت ہی ظلمت ہے۔

ایسی حالت میں اگر نبوت کی کوئی بھی چنگاری اس کے اوپر چمک اٹھتی ہے تو یہ ایسے ہی ہے جیسے کہ چمگادڑوں کی نگاہوں کے سامنے سورج چمکنے لگے اور ان کی نگاہوں کو خیرہ کر دے۔

یہ نبوت کی چنگاری اپنی تیزی، چمک دمک کی بناء پر قریب ہے کہ اس کی نگاہ کو خیرہ کر دے بذا وہ اپنے موافق و ملائم چیز تاریکی کی طرف بھاگتا ہے، اس کے مقابلے میں مومن کا قول و عمل نور ہے، اس کا مدخل مخروج نور ہے، اس کا قصد و ارادہ نور ہے۔

غرضیکہ وہ سراپا نور ہے اور ہر حالت میں نور ہی کے اندر رہتا ہے، ارشاد خداوندی ہے۔

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ اَلْمِصْبَاحُ فِیْ زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّیٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِیْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ يَهْدِی اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِيْمٌ ۝ (النور۔35)

اللہ آسمان اور زمین کا نور ہے۔ (کائنات میں) اس کے نور کی مثال ایسی ہی ہے کہ جیسے ایک طاق میں چراغ رکھا ہوا ہو، چراغ ایک فانوس میں ہو، فانوس کا حال یہ ہو کہ جیسے موتی کی طرح چمکتا ہوا تارا، اور وہ چراغ زیتون کے ایک ایسے مبارک درخت کے تیل سے روشن کیا جاتا ہو جو نہ شرقی ہو، نہ غربی جس کا تیل آپ ہی آپ بھڑکا پڑتا ہو، چاہے آگ اس کو نہ لگے (اس طرح) روشنی پر روشنی (بڑھنے کے تمام اسباب جمع ہو گئے ہوں) اللہ اپنے نور کی طرف جس کو چاہتا ہے رہنمائی فرماتا ہے وہ لوگوں کو مثالوں سے باتیں سمجھاتا ہے وہ ہر چیز سے خوب واقف ہے۔

پھر کفار کا حال ان کے اعمال اور تاریکی میں بھٹکنے کی مثال اس طرح دی ہے۔

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍ بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَآءً ۭ حَتّٰٓي اِذَا جَآءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ شَيْـــًٔا وَّوَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗ ۭ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰـىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ۭ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ۭ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ۭ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۝ (النور۔40-39)

اور جنھوں نے کفر کیا ان کے اعمال کی مثال ایسی ہے جیسے دشت بے آب میں سراب کو پیاسا اس کو پانی سمجھے ہوئے تھا مگر جب وہاں پہونچا تو کچھ نہ پایا بلکہ وہاں اس نے اللہ کو موجود پایا، جس نے اس کو پورا پورا حساب چکا دیا۔ اور اللہ کو حساب لیتے دیر نہیں لگتی۔ یا پھر اس کی مثال ایسی ہی ہے جیسے ایک گہرے سمندر میں اندھیرا کہ اوپر ایک موج چھائی ہوئی ہے اس پر ایک اور موج، اور اس کے اوپر بادل تاریکی پر تاریکی مسلط ہے، آدمی اپنا ہاتھ نکالے تو اسے بھی نہ دیکھنے پائے، جسے اللہ نور نہ بخشے اسکے لئے پھر کوئی نور نہیں۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ اَوَّلاً وَّاٰخِرًا وَّبَاطِنًا وَّظَاهِرًا وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ